بل نقذف بالحق علی الباطل فیدمغہ فاذا ھو زاھق

ترجمہ

ہم حق کو باطل کے سر پہ کھینچ مارتے ہین تو وہ اُسکے سر کو کچلتا ہے اور باطل فنا ہو جاتا ہے۔



## حصۂ دوم

# ابطال اعجاز مرزا

مؤلفۂ

مولانا شاہ حکیم سید غنیمت حسین صاحب اشرفی ساکن مخدوم چک مونگیر

جسمین مرزا غلام احمد صاحب قادیانی کے قصیدہ اعجازیہ کے مقابلہ مین حسب عدہ ایک عربی مین فصیح و بلیغ قصیدہ جوابیہ پیش کیا گیا ہے جسے حضرات اہل علم ملاحظہ فرماکر خوش ہونگے اور اور مرزا صاحب کے جھوٹے اعجاز کی داد دینگے اور تمہید مین مرزا صاحب کے موٹے موٹے اور سیاہ جھوٹ دکھائے گئے ہین جسے دیکھکر ناظرین خیال کر سکتے ہین کہ ایک مدعی نبوت کے شان سے یہ کسقدر بعید اور خلاف ہے پھر اسکے بعد دکھایا گیا ہے کہ کن وجوہ سے یہ قصیدہ مرزا صاحب کے قصیدہ پر فائق ہے

حسب فرمایش جناب حافظ نور الحسن خان صاحب مہتمم مدرسہ جامع العلوم و مسجد جامع کانپور باہتمام خواجہ عبد الاحد

در مطبع انتظامی واقع کانپور ۱۳۲۳ھ مطبوع گردید

قیمت آٹھ آنہ (۸)

## بسم اللہ الرحمن الرحیم

اسکا پہلا حصہ شائع ہو چکا ہی جسمین مرزا صاحب کے قصیدہ اعجازیہ کی صرفی نحوی عروضی وغیرہ وغیرہ غلطیان دکھائی گئی ہین اور دکھایا گیا ہی کہ یہ معجزہ تو کیا کلام ہی صحیح نہین اب اس حصہ مین اس وعدہ کا ایفا ہی جو پہلے حصہ مین کیا گیا تھا یعنے کہ مرزا صاحب کے قصیدہ اعجازیہ کے جواب مین عنقریب اس سے فصیح اور بلیغ قصیدہ پیش کیا جائیگا الحمد للہ کہ اس حصہ مین چھ سو سے زیادہ اشعار کا طویل قصیدہ پیش کیا گیا ہی جماعت احمدیہ اور نیز حضرات اہل علم سے التماس ہے کہ اسے توجہ سے دیکھین کہ یہ قصیدہ مرزا صاحب کے قصیدہ سے فصیح اور بلیغ ہے یا نہین اور اسکے اور تمہید مین دکھایا گیا ہی کہ کن وجوہات سے یہ قصیدہ مرزا صاحب کے قصیدہ سے اعلی اور ارفع ہی مجھکو امید ہے کہ حضرات اہل ضرور اس ناچیز کی التماس پر توجہ فرماوینگے اور اسے دیکھینگے اور مجھے شکریہ کا موقع دینگے وَآخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ وَخَاتَمِ النَّبِیِّیْنَ وَعَلٰی آلِہٖ وَصَحْبِہٖ اَجْمَعِیْن

خدا کا ہزار ہزار شکر ہی کہ قصیدہ تمام ہوا۔ ان دونون حصونمین مرزا صاحب کے قصیدہ اعجازیہ کی خوب قلعی کھولی گئی ہی پہلے حصہ مین تو انکی مختلف انواع کی غلطیان دکھائی گئی ہین اور دوسرے حصہ مین انکے قصیدہ اعجازیہ کے مقابلہ مین اس سے اچھا فصیح اور بلیغ قصیدہ جوابیہ پیش کیا گیا ہی ہان بعض حضرات احمدی (مرزائی) مرزا صاحب کیطرف سے عذر گناہ یون کرتے ہین کہ قرآن مجید مین بھی مخالفین اسلام نے خلاف قواعد صرف و نحو بعض آیتونکو بتایا ہی تو اگر مرزا صاحب کا کلام خلاف قواعد صرف و نحو ہو تو کیا عجب ہے لیکن یہ عذر انکا دو طرح سے باطل ہے اول تو قرآن مجید مین ہرگز ایسا کلام نہین ہے جو خلاف قواعد صرف و نحو ہو کیونکہ ائمہ فن نے اسی قرآن اور کلام عرب سے ان قواعد کو مستنبط کیا ہی اور جبکہ انکا ماخذ یہی قرآن اور کلام عرب خالص ہوا تو یہ ممکن نہین ہے کہ ان دونون مخالف ہو بخلاف پنجابی اور بنگالی وغیرہ کے انکا عربی کلام خلاف قواعد ہو سکتا ہی کیونکہ وہ لوگ عربی کی اہل زبان نہین ہین یا بالغرض اگر تھوڑی دیر کے لیے تسلیم بھی کیا جائے کہ قرآن مجید مین بعض کلام خلاف قواعد صرف و نحو ہے تو چونکہ یہ کلام عرب خالص کا ہی اور اسی سے قواعد مستنبط ہوئے ہین اور ان قواعد کے بنانیوالے ائمہ فن مرزا صاحب کیطرح معصوم نہ تھے اسلیے یہ کیا جائیگا کہ ان قواعد کی اصلاح کیجیے نہ قرآن مجید کو معاذ اللہ غلط ٹھہرائے۔ مرزا صاحب کو معصوم اسلیے کہا گیا ہی کہ وہ اپنے قصیدہ اعجازیہ مین فرماتے ہین (ومن طینۃ المعصوم طینی بعطر) یعنی آنحضرتؐ کی معصوم مٹی کا مجھ مین خمیر ہے۔ والسلام خیر ختام

الملتمس غنیمت حسین مخدوم چکی مونگیری

قارئین کرام کو معلوم ہو کہ اس قصیدہ کو تالیف کیے ہوئے ایک مدت ہوئی لیکن جیسا کہ نیک کاموںمین فی زماننا عوائق درپیش آتے ہین درپیش رہے پھر چھپنے مین اسقدر دیر ہوئی جس کی کچھ حد نہین اسپر طرہ یہ کہ غلط چھپا کچھ کاتب کے اغلاط کچھ مصحح کی بے توجہی اور فن تصحیح سے ناواقفیت کچھ مصلح سنگ کی فروگذاشت سب مل کر کچھ عجب نگ ہوا اس صحت نامہ مین بعض ضروری اغلاط کی تصحیح کردیگئی ہے جو باقی رہا ہو اسکو اہل نظر سمجھ لینگے والعذر عند کرام الناس مقبولُ -

## صحت نامہ تمہید قصیدۂ جوابیہ مرزائیہ

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳ | ۱۴ | لتنفد | تنفد | ۳۳ | ۱۲ | سمع | شمع |
| ۔ | ״ | ان تنفذ | ان تنفد | ۲۸ | ۱۱ | سب کچھ بھی نہین | یہ سب کچھ بھی نہین |
| ۴ | ۱ | اسکو | اُن کو | ۳۰ | ۳ | انجہ من گوئیم | انچہ من گویم |
| ۱۷ | ۵ | انیرین | آخرین | ۳۱ | ۸ | تعشق ہین جیسا یعنے | ہین جیسے نقش یعنی |
| ۲۲ | حاشیہ سطر | حسینان | حسان | ۳۲ | ۱۷ | مقنبی کہتا ہے | متنبی کہتا ہے |
| ۲۳ | ۴ | اصوات | اضوات | ۳۲ | ۱۸ | فلم منہم الدعوی | فکم منہم الدعوی |
| ״ | ۱۰ | دل کا منشا | دل کا متشابہ | ۳۶ | | متبنی | متنبی |

## غلط صحت نامہ قصیدۂ جوابیہ

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۴ | مُعَنَّی | مُعَنًّی | ۳ | ۶ | یَفخُرُ | یَفخَرُ |
| ۲ | ۱ | یَدُوُقُ | یَذُوقُ | ۲ | ۷ | یکدَرُ | یکدُرُ |
| ״ | ۲ | اَخُبَرُ | اَخبَرُ | ۳ | ۱ | یَتَدَبَّرُ | یَتَدَبَّرُ |
| ۲ | ۳ | کتاب | کِتَابِ | ״ | ۴۰ | ذَالشِّعرُ | ذَاالشِّعرُ |
| ״ | ۴ | لتواعِدُ | تُوَاعِدُ | ״ | ۵ | یَدَاءُ | یَدَاءُ |
| ״ | ۵ | غَیَبُ | عَیبُ | ״ | ״ | یَفخَرُوا | تَفخَرُ |
| ״ | ״ | بُوَسل | تُوَصِّلُ | ۳ | ۶ | عَلیٰ | عَلاً |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| ۳ | ۸ | جنّۃٌ | جنّتهُم | ۹ | ۶ | عَيْرِ | غَيْرَ |
| 〃 | ۷ | خُسَرُوا | خُسِرُوا | 〃 | 〃 | مُشْهَّرٌ | تُشْهَرُ |
| ۴ | ۴ | تَبَعَتُهٗ | تَبِعَتُهٗ | ۱۰ | ۱ | يَلُفُ فِیْ | يَصْدُرُ |
| 〃 | 〃 | اَلسُّوْءِ | اَلسُّوْءِ | 〃 | ۸ | اَلزِّحَافِ | اَلزِّحَافِ |
| 〃 | 〃 | فَتُبَرُّوْا | فَتُبِرُّوْا | 〃 | ۱۰ | يَنْشُرُ | يُنْشَرُ |
| 〃 | ۵ | فَدَمَرُوا | فَدُمِّرُوا | ۱۱ | ۱ | شَطْرَةٍ | سَطْرَةٍ |
| 〃 | ۷ | عَلٰی | عَلَا | 〃 | 〃 | اَلْمُتَبَحِّرُ | اَلْمُتَبَحِّرُ |
| 〃 | ۱۱ | اِیْتَانُ | اِتْیَانُ | 〃 | ۲ | عَلٰی | عَلَا |
| ۵ | ۲ | اَكَاذِيْبُ | اَكَاذِيْبَ | ۱۲ | ۱ | تَرٰی | نَرٰی |
| 〃 | ۴ | مِنْهَا | فَمِنْهُ | 〃 | ۲ | هٰذَا | وَهٰذَا |
| 〃 | ۵ | اَلْهَامَاتُ | اِلْهَامَاتِ | 〃 | ۵ | نَغَمْ | نَعَمْ |
| 〃 | ۷ | اَللَّاتِیْ | اَللَّاتِیْ | 〃 | 〃 | مَحْشُوَّهٗ | مَحْشُوَّة |
| ۵ | ۸ | بَارِئے | بَارِئِ | 〃 | ۵ | بِهَا بِعَلٰی | بِهَا عَلٰی |
| 〃 | ۹ | بِتَزْوِيْج | بِتَزْوِيْجٍ | 〃 | ۱۰ | اَكَانَ | فَكَانَ |
| ۶ | ۳ | فَاِنِّیْ | فَاِنِّیْ | 〃 | ۱۱ | يَتَبَهَّرُ | يَبْهَرُ |
| 〃 | ۴ | فَنَحْسَرُ | فَتَحْسَرُ | ۱۳ | ۳ | وَغَيْرُهِم | وَغَيْرِهِم |
| 〃 | ۶ | خِطْيَةٍ | خُطْبَةٍ | 〃 | 〃 | شَاءَ | شَاعَ |
|  |  | سَلْمُوْهُ دُوْ قُرْدًا | سَلْمُوْهُ دُوْ قُرْدًا | 〃 | ۵ | تَبَهُّرُ | تَبَهُّرُ |
| ۷ | ۱ | ضِلَا | ضَلَا | ۱۴ | ۳ | اَلْمَجِدِ | اَلْمَجْدُ |
| 〃 | ۴ | نَصِيْرٌ | بَصِيْرٌ | 〃 | ۱۱ | مُجَالَةً | مَحَالَةَ |
| 〃 | ۵ | تُوْعَشُ | كُوْعَشُ | ۱۵ | ۲ | مُحَالَةٌ | مَحَالَةَ |
| 〃 | ۶ | تُكْبِرُهٗ | تُكْبِرْ | 〃 | ۱۱ | فَبِالْمُصْطَفٰی خَيْرُ | فَبِالْمُصْطَفٰی خَيْرَ |
| 〃 | ۷ | مصرع اول کے بجائے یہ مصرع ہونا چاہیے | | ۱۶ | ۲ | اَلْاَمَالُ | اَلْآمَالُ |
|  |  | تَلْمُوْنَ شَهْرًا كَانَ مَوْعِدُهُ وَلَا | | 〃 | ۳ | عَلٰی | عَلَا |
| 〃 | ۹ | شَاءَت | شَاعَتْ | 〃 | ۴ | كَرَمَ | كَرُمَ |
| ۸ | ۱۱ | اِنْتَهٰی | وَانْتَهٰی | 〃 | ۵ | تَعَنَّتُ | تَعَنَّتَ |
| ۹ | ۲ | جَنَّتْ | جُنَّتْ | 〃 | ۶ | يَتَّقُوْءُ | يَسُوْءُ |
| 〃 | ۵ | وَالْعَنْهُ | وَالْعَنْهُ | 〃 | ۱۰ | فِی الْبَرِّ | فِی الْبَرِّ |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۱۷ | ۳ | عَمَّا نَفَثَ | عَمَّا نَفَثَتْ |
| " | ۴ | اَقَمْتَهُ | |
| " | ۵ | حَتَّى | حَتّٰى |
| " | ۷ | وَطُعْمُهُمْ | وَطَعْمُهُمْ |
| ۱۸ | ۴ | اَلْهُدٰى | لِهُدًى |
| " | ۸ | لَا يُمْحٰى | لَا يُمْحٰى |
| ۱۹ | ۸ | يُؤَبِّدُ | يُؤَبَّدُ |
| ۲۰ | ۲ | عَلِىٰ | عَلَا |
| " | ۱۰ | حَتْمًا | حَتْمًا |
| " | ۱۱ | يُظْهِرُ | يُظْهَرُ |
| ۲۱ | ۵ | قَدْ مَرُّوْا نَوْمَ | قَدْ قَرُّوْا نُوَّمْ |
| " | ۹ | پورے شعر کے بجائے یہ شعر ہونا چاہیے وَقَدْ كَانَ شَخْصٌ فِي جَوِّ نُفُوْرٍ يُدَّعَىٰ اَلنُّبُوَّةَ وَالْوَحْيَ دَهَا دَاالتَّكَبُّرُ۔ | |
| " | ۱۱ | اِلٰى | اِلٰى |
| ۲۳ | ۱ | حَتّٰى ذٰلِكَ تَصُرُّ | حَتّٰى ذٰلِكَ نُصُرُ |
| " | ۷ | نُجِيبُهُمْ | نَجِيبُهُمْ |
| " | " | قُدْمًا | قِدْمًا |
| " | ۱۰ | مُؤَيَّدُ | مُؤَيِّدُ |
| ۲۴ | ۵ | مُتْشٍ | خُلُقٍ |
| " | ۶ | اَلْقَرَاٰنِ | اَلْقُرْاٰنِ |
| " | ۱۰ | نُصْحِ | اَلنُّصْحِ |
| " | " | حِكَمٍ | حِكَمٍ |
| ۲۵ | ۵ | وَاِنْ كُنْتَ | وَاِنْ كُنْتُ |
| " | ۶ | شِعْرَهُ | شِعْرُهُ |
| " | " | وَالْوَزَنَ | وَالْوَزْنُ |
| ۲۷ | ۲ | لَفْظَدَا | لَفْظَهَا |
| " | ۶ | اَلْقَصِيْدِ | اَلْكَلَامِ |
| " | ۷ | قَدْ عَوَاهُ | قَدْ عَوَاهُ |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۲۵ | ۴ | عَلٰى | عَلَا |
| ۳۰ | ۵ | عَمَّا يَرُوْمُ اِدَّعَاءَهُ | مَاذَا تَرُوْمُهُ |
| ۳۲ | ۲ | بِبَيْتٍ رَاَمِيَتُهُ | بِبَيْتٍ رَأَيْتُهُ |
| " | ۴ | تَعْدَادُهُ | تِعْدَادُهُ |
| " | ۶ | فَتَخْبِطُ | فَتَخَبَّطُ |
| ۳۴ | ۶ | تُرُدُّنِي | تَرُدُّنِي |
| " | ۱۱ | اِنَّهُ | اَنَّهُ |
| ۳۵ | ۱۱ | مُحَالَةَ | مَحَالَةَ |
| ۳۶ | ۱۱ | بُشْرُوْا | بُشِّرُوْا |
| ۳۷ | ۸ | لَيْسَ | كَيْفَ |
| ۳۸ | ۸ | عَلٰى | عَلَا |
| ۳۹ | ۲ | اَصْدَقَ | اَصْدَقِ |
| ۴۰ | ۲ | لِكَيْ | لِمَا |
| " | ۸ | وَاذُوْ | وَاذُوْا |
| ۴۱ | ۵ | فَابْشِرُوْا | فَاَبْشِرُوْا |
| ۴۲ | ۹ | ذَنْبُهُ | ذَنْبُهُ |
| ۴۳ | ۷ | جِزْبُ | حِزْبُ |
| " | ۸ | مُحَالَةَ | مَحَالَةَ |
| " | ۱۱ | آخری مصرع اڑ گیا ہے فَلَا الشَّيْبُ يُؤْذِيْهِ وَلَا الْمَدْحُ يُبْطِرُهُ۔ | |
| ۴۴ | ۷ | الرَّدٰى | الرَّدٰى |
| ۴۵ | ۲ | اَفْضَلَ | اَفْضَلُ |
| ۴۶ | ۲ | وَلَا | وَمَا |
| " | " | زُوْرًا | كِذْبًا |
| " | ۷ | لِتَصْلُحَ | وَتَصْلُحَ |
| " | ۹ | اٰيَةً | اٰيَةٌ |
| ۴۷ | ۲ | لِمَنْ تَنْتَمِي لَا | لِكَذَّابٍ وَاِ [illegible] |
| " | ۵ | يَسْتَحْسِنُوْا | [illegible] |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
| --- | --- | --- | --- |
| ۴۸ | ۳ | عَجُزُكَ | عَجُزُكَ |
| 〃 | ۵ | بِنْتِ | بِنْتِ |
| ۴۹ | ۵ | مُغْثَمِرٌ | مُغْثَمِرٌ |
| 〃 | ۱۱ | مُحَالَةً | مُحَالَةً |
| ۵۰ | ۷ | فَيُحَقِّرُ | فَيُحَقِّرُ |
| ۵۱ | ۱ | وَلَا | وَمَا |
| 〃 | ۲ | عَلَى | عَلَا |
| ۵۲ | ۲ | الْمَجْدِ | الْمَجْدَ |
| 〃 | ۶ | يَمْكُرُوا | اَمْكُرُوا |
| 〃 | ۸ | اَلَائِ | اَلَائِ |
| ۵۳ | ۱ | حَيْثُ | حَيْثُ |
| 〃 | ۵ | تُشْعِرُوا | تَشْعُرُ |
| 〃 | ۷ | تَكْثِرُوا | اَكْثِرُوا |
| ۵۴ | ۲ | يَحْسُرُ | يَحْسُرُ |
| ۵۵ | ۶ | تَفْتِكُرُ | تَفْتِكُرُ |
| 〃 | ۷ | عَلِي | عَلَا |
| ۵۵ | ۱۰ | وَتَعْفُوا اَنَّهُ | وَتَغْفُرُ اَنَّهُ |
| ۵۶ | ۵ | مُنَاطَرَةٌ | مُنَاظَرَةٌ |
| 〃 | ۱۰ | اَلْمُنَاظِرَةُ | اَلْمُنَاظَرَةُ |
| 〃 | 〃 | اَلْخَبِيْثُ | خَبِيْثُ |

| صفحہ | سطر ترجمہ | غلط | صحیح |
| --- | --- | --- | --- |
| ۴ | ۵ | انکے | جسکے |
| ۴ | ۸ | مقرر | موقوف |
| 〃 | ۹ | اور مسیح | اور وہ |
| 〃 | 〃 | بچاؤن | سوردی |
| 〃 | 〃 | کریگا | کرتا |
| ۴ | ۱۰ | توڑے گا کر | توڑتا کرتا |
| ۹ | ۹ | جھوٹا | جھوڑے |
| ۱۱ | ۱۰ | پہونچیں | پہونچی |
| ۱۲ | ۱۰ | ضامت | فصاحت |
| ۱۶ | ۲ | ای عاشق باوجود | ای عاشق باوجودیکہ |
| ۱۸ | ۲ | جان مختار | جان نثار |
| ۲۱ | ۹ | چونکہ نوان شعر بدلا گیا ہے اسکا ترجمہ بھی یوں ہونا چاہیے ایک شخص جون یوں بھی دعوے نبوت ووحی کا کرتا تھا جسے اسکے تکبر نے گرا دیا۔ | |
| ۲۳ | ۲ | جس سے | جن سے |
| ۴۳ | ۴ | عبارت | جسارت |
| ۳۵ | ۱۰ | یزکی بیعت | یزید کی بیعت |
| ۴۶ | ۲ | اسکا دعوی نکر کہ | جو اسکا دعوی کرتا ہی کہ |
| ۵۶ | ۶ | اور وہ کانا بھی تھا | اور وہ کانا بھی تھا یعنی با فقط روشن علی |

تمت

## صحت نامہ ترجمہ قصیدہ

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
| --- | --- | --- | --- |
| ۲ | ۱ | رائین | راتین |
| 〃 | 〃 | دل سو | دل تو |
| 〃 | ۱۰ | چند آیتون | دوسری آیت |
| ۳ | ۱ | دلیل ہے | دلیل |
| ۴ | ۴ | انکے | اس کے |

# مرزا صاحب کے ضمیمہ کتاب نزول المسیح پر ایک نظر

یعنے

## قصیدۂ اعجازیہ کا بے نظیر جواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حامداً و مصلیاً و مسلماً

انا فتحنا لک فتحاً مبینا٭

خدا کا ارشاد ہے کہ ہمنے تجھے کھلی کھلی فتح دی

مرزا صاحب ضمیمہ کے صد سطر ایک مین لکھتے ہین (آپ صاحبون پر واضح ہو کہ اس مضمون کے لکھنے کی اسلیے ضرورت پیش آئی کہ موضع مُد ضلع امرتسر مین باصرار منشی محمد یوسف صاحب کے میرے دو مخلص دوست ایک مباحثہ مین گئے ہماری طرف سے مولوی محمد سرور صاحب مقرر ہوئے اور فریق ثانی نے مولوی ثناء اللہ کو امرتسر سے طلب کر لیا اگر مولوی ثناء اللہ صاحب اُس بحث مین خیانت اور جھوٹ سے کام نہ لیتے تو اس مضمون کے لکھنے کی ضرورت پیش نہ آتی - لیکن چونکہ مولوی صاحب موصوف نے میری پیشینگوئیون کی تکذیب مین دروغگوئی کو اپنا ایک فرض سمجھ لیا اس لیے خدا وند تعالےٰ نے سبحے اس مضمون کے لکھنے کیطرف

---

٭ مرزا صاحب نے اپنی کتاب ضمیمہ نزول المسیح کے شروع مین اس آیت کو لکھا ہے ربنا افتح بیننا وبین قومنا بالحق وانت خیر الفاتحین - یعنی اے ہمارے خدا ہم مین اور ہماری قوم مین سچا سچا فیصلہ کر اور تو ہی ہے جو سب سے بہتر فیصلہ کرنیوالا ہے - مرزا صاحب نے تمنا کی اور مؤلف کو خدا نے کھلی کھلی فتح دیدی ۱۲

توجہ دلائی "تا سیہ روئے شود ہر کہ در وغش باشد"
حضرات ناظرین انصاف سے دیکھین کہ اِس جگہ مرزا صاحب نے کسقدر چمکتے ہوئے جھونٹ سے کام لیا ہی اور دروغ کو پر فروغ کر کے دکھایا ہی جیسا کہ ناظرین آئندہ دیکھین گے شاید اس جھونٹ کی وجہ یہ ہو کہ مرزا صاحب کے خیال خام کیموافق مولوی ثناء اللہ صاحب نے مناظرہ مین جھونٹ سے کام لیا تو مرزا صاحب کو بھی اسکے جواب مین گھڑ نیٹھے جھونٹ کا التزام کرنا پڑا مگر مین کہتا ہون کہ اُسکی یہ وجہ نہین ہی بلکہ صرف یہی وجہ ہی جو مرزا صاحب کی زبان سے بے اختیار نکلی مصرع

تا سیہ روئے شود ہر کہ در وغش باشد

## مرزا صاحب کے سفید جھونٹ

مرزا صاحب صفحہ ۸ سطر ۴ مین لکھتے ہین ہمارے منصفین ہماری کتاب نزول المسیح کے پڑھنے والون پر جسمین ڈیڑھ سو نشان آسمانی صدہا گواہونکی شہادت کے ساتھ لکھا گیا ہی یہ امر پوشیدہ نہین کہ میری تائید مین خدا اسکے کامل اور پاک نشان بارش کیطرح برس رہے ہین اور اگر ان پیشینگوئیون کے پورا ہونیکے تمام گواہ اکٹھے کئیے جائین تو مین خیال کرتا ہون کہ وہ ساٹھ لاکھ سے بھی زیادہ ہونگے"

اب جماعت احمدیہ (مرزائیہ) غور کرین کہ مرزا صاحب کا یہ خیال خام سراسر جھونٹ اور لغو ہی کیونکہ مرزا صاحب نے جو ڈیڑھ سو نشان نزول المسیح مین گنوائے ہین اُسمین سب تو پیشینگوئی نہین اگر تنزلاً ہی مان لی جائین اور فی پیشینگوئی کے سو ہی جھوٹھے گواہ بھی ہون تب بھی انکی تعداد ایک لاکھ سے زیادہ نہین ہوتی اور مرزا صاحب تو ساٹھ لاکھ سے بھی زیادہ فرماتے ہین بالفرض اگر یہ صحیح ہی تو جماعت احمدیہ ابھی صرف ایک ہی لاکھ بلکہ دو ہی چار ہزار گواہون کو جنھون نے اُسکو معائنہ کیا ہی بتفصیل بیان کرے تا کہ ہملوگ بھی اُنکو دیکھین کہ وہ گواہ کس وزن اور قیمت

پہلا جھونٹ

کے ہین۔مگر ان جماعت سے یہ اُمید موہوم بلکہ محال ہے۔

دوسرا جھوٹ

صفحہ ۲ سطر ۱ مین مرزا صاحب لکھتے ہین "مجھے اُس خدا کی قسم ہی جس کے ہاتھ مین میری جان ہی کہ وہ نشان جو میرے لیئے ظاہر کیئے گیئے اور میری تائید مین ظہور مین آئے اگر اُنکے گواہ ایک جگہ کھڑے کیئے جائین تو دُنیا مین کوئی بادشاہ ایسا نہ ہوگا جو اُسکی فوج اِن گواہون سے زیادہ ہو"

ناظرین دیکھو کہ یہ کتنا صریح اور صاف جھونٹ ہی اور اسپر یہ دلیری کہ اسکو قسم کھا کر مرزا صاحب فرماتے ہین ہان مرزا صاحب کو کفارہ قسم کا کیا خوف ہو سکتا ہی جب کبھی اسکی نوبت آئی ایک الہام تازہ گڑھ لیا سارا کفارہ گاؤخرد ہو گیا اخبار رسالت مورخہ ۲۴ دسمبر ۱۹۱۵ء مین تھا" اور جرمنی کے پاس ۱۹۱۲ء مین بانوے لاکھ سے بھی زیادہ فوج تھی" حضرات ناظرین دیکھین کہ جب ۱۹۱۲ء مین صرف جرمنی کے پاس بیانوے لاکھ سے زیادہ فوج تھی تو اب کتنی فوج ہوگی اور زار روس کے پاس تو اس سے کہین زیادہ فوج ہی تو کیا مرزا صاحب کی پیشینگوئیونکے گواہ ایک کروڑ سے زیادہ ہین؟ اگر ایسا ہی تو بالفعل جماعت صرف ایک لاکھ بلکہ وہی چار ہزار گواہون کو بیان کرے تاکہ ناظرین دیکھین کہ وہ گواہ کیسے ہین جھوٹھے ہین یا سچے معتبر ہین یا نہین۔ناظرین مین کہتا ہون کہ مرزا صاحب کے گواہ تو جو ہین وہ ظاہر لیکن اسمین شک نہین کہ مرزا صاحب کے جھونٹ تو اسقدر ہین کہ تمام دنیا کے بادشاہونکی فوج اُسکے سامنے ہیچ۔لو کان البحر مدادا لاکاذیب المرزا لنفد قبل ان تنفد اکاذیب المرزا

تیسرا چوتھا پانچوان جھوٹ

صفحہ ۲ سطر ۶ مین لکھتے ہین" مین وہی ہون جسکے وقت مین اونٹ بیکار ہو گئے اور پیشینگوئی آیت کریمہ وَاِذَا الْعِشَارُ عُطِّلَتْ پوری ہوئی اور پیشینگوئی حدیث ویترکن القلاص فلا یسعٰ علیھا نے اپنی پوری چمک دکھلادی۔یہانتک کہ عرب اور عجم کے اڈیٹران اور جراند والے بھی اپنے پرچون مین بول اُٹھے کہ مدینہ اور مکہ کے درمیان جو ریل طیار ہو رہی ہی یہی اُس پیشینگوئی کا ظہور ہی جو قرآن و حدیث مین اِن لفظون سے کی گئی تھی جو مسیح موعود کے وقت کا یہ نشان ہی

یہان مرزا صاحب نے تین جھونٹ یکے بادیگرے جمع کردیے ہین مین اسکو تفصیل سے بیان کرتا ہون
سب سے پہلے جو آپنے قرآن کی آیت لکھی ہے اور خواہ مخواہ اُسے پیشینگوئی فرماکر مسیح موعود کی علامت بتایا ہے
حالانکہ آیت کو اس سے کچھ تعلق نہین اسیے پہلے مین نقل کرکے اُسکا مطلب اُردو مین لکھتا ہون ناظرین اُسے
دیکھین اور پھر مرزا صاحب کے تفسیر کی داد دین = اِذَا الشَّمْسُ کُوِّرَتْ ٥ وَاِذَا النُّجُوْمُ انکدرت ٥
واذا الجبال سیرت ٥ واذا العشار عطلت ٥ واذا الوحوش حشرت ٥ واذا البحار سجرت ٥ واذا
النفوس زوجت ٥ واذا المؤدة سئلت ٥ بای ذنب قتلت ٥ واذا الصحف نشرت ٥ واذا السماء
کشطت ٥ واذا الجحیم سُعّرت ٥ واذا الجنّة اُزلفت ٥ علمت نفس ما احضرت ٥ یعنے
جب آفتاب تاریک ہوجائے ستارونکی روشنی مدھم ہوجائے۔ پہاڑ حرکت مین آجائین۔ اونٹنیان جو
جننے کے قریب ہین بیکار چھوڑ دی جائین۔ صحرائی جانور آبادی مین آبھرین۔ دریا پاٹ دیے جائین
مُردے زندہ کیے جائین۔ زندہ درگور بچے کی بازپرس کیجائے کہ کس گناہ مین ماری گئے۔ نامۂ اعمال کھولے جائین
آسمان کھینچ لیا جائے۔ دوزخ گرم کی جائے۔ جنت قریب کردی جاوی تو اُسوقت ہر شخص اپنے اعمال کو
جان لیگا۔ اب مین جماعت احمدیہ سے پوچھتا ہون کہ کیا یہ تمام نشانیان مسیح موعود کی ہین اگر
ایسا ہے تو بتائین کہ ان آیات مین وہ کون لفظ اور جملہ ہے جس سے اسکی طرف ضعیف سا
بھی اشارہ ہو دوسری یہ بتائین کہ کیا یہ تمام چیزین ہوگئین۔ اور سب کا ظہور ہوگیا؟ کیا آفتاب
تاریک ہوگیا؟ کیا ستارون کی روشنی مدھم ہوگئی؟ کیا پہاڑ حرکت مین آگئے؟ کیا صحرائی
جانور آبادی مین آبھرے؟ کیا دریا بھر دیے گئے؟ وغیرہ وغیرہ اصل یہ ہے کہ یہ سب
قیامت کے آثارات سے ہین العشار اُن اونٹنیون کو کہتے ہین جسکے جننے کے دن قریب ہون
چونکہ عرب ان اونٹنیون کو ایسے وقت مین عزیز رکھتے ہین اور حفاظت کرتے ہین اور
سواری نہین کرتے ہین خدا نے ارشاد فرمایا کہ قیامت کا دن ایسا ہولناک ہوگا اور

ایسی بے خبری ہوگی کہ عرب گابھن اونٹنیون کو بھی غیر محفوظ چھوڑ دینگے۔ اب بتاؤ
یہ گابھن اونٹنیون کو بیکار چھوڑ دینا مسیح موعود کی نشانی کسطرح ہوگئی اسلیے مرزا صاحب
کے اس کلام مین یہ پہلا جھونٹ ہے۔ اب جو شخص خدا پر افترا کرنے مین نہ شرمائے اور خدا کی
طرف وہ باتین منسوب کرے جو خدا نے نہین کہین تو ایسے شخص کی بیباکی کا کیا ٹھکانا ہے۔ اب
حدیث شریف کی نسبت عرض ہے۔ پہلے پوری حدیث لکھکر اسکے معنی بیان کرتا ہون تاکہ ناظرین
کو پوری کیفیت مرزا صاحب کے صدق کی معلوم ہو عن ابی ھریرۃ قال قال رسول اللہ
صلے اللہ علیہ وسلم واللہ لینزلن ابن مریم حکما عادلا فلیکسرن الصلیب
ولیقتلن الخنزیر ولیترکن القلاص فلا یسعی علیہا ولتذھبن الشحنا والتباغض
والتحاسد ولیدعون الی المال فلا یقبلہ احد رواہ مسلم۔ مشکوۃ باب نزول
عیسے علیہ السلام۔ حضرت ابو ہریرہ کہتے ہین کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا
کہ بخدا ابن مریم آسمان سے اُتریںگے فیصلہ کرنے والے منصف ہوکر پھر توڑینگے صلیب کو
اور مارینگے سور کو اور موقوف کردینگے جزیہ (کافرون پر حفاظت کا ٹکس) اور
چھوڑی جائینگی جوان اونٹنیان تو اُنپر سواری نہ کیجائینگی۔ اور عداوت
وکینہ وحسد سب دور ہو جائینگے اور لوگ مال کے لیے لوگون کو بلائینگے مگر کوئی
نہ لیگا۔ روایت کیا اسکو مسلم نے۔

**حضرات** ناظرین دیکھین کہ اس حدیث مین نزول ابن مریم علیہ السلام کا ذکر ہے اور اُنکے
تشریف لانیسے دنیا مین جو عدل و انصاف ہوگا اور بلائین دور ہونگی سہولت سفر ہوگی اور جو برکات
نازل ہونگی انکا بیان ہے نہ اسمین مرزا غلام احمد صاحب قادیانی کا کوئی ذکر ہے نہ مکہ اور مدینہ کے درمیان سہولت سفر کی کوئی
تخصیص ہے۔ معزز ناظرین سے مین پوچھتا ہون کہ کیا مرزا صاحب ابن مریم تھے؟ ہرگز نہین

کیا مرزا صاحب نے صلیب کو توڑا اور توحید کا غلبہ عیسائیت پر ہوا کیا آج دنیا مین مسلمانون بلکہ مرزائیون کی تعداد عیسائیون سے زیادہ ہی؟ نہین ہرگز نہین۔ کیا مرزا صاحب نے کافرون سے جزیہ یعنی ٹکس حفاظت موقوف کردیا اور اُٹھا دیا کیونکہ مسیح موعود کی ایک علامت یہ بھی ہی کیونکہ وہ کافرون کو قتل کرینگے یا مُسلمان بنائین گے اور جزیہ لیکر اپنے ملک مین کافرون کو نہین رہنے دینگے تمام مُسلمان ہی مُسلمان نظر آئین گے مگر مرزا صاحب کیوجہ سے یہ سب کچھ نہین ہوا بلکہ اُسکا اُلٹا ہوا عیسائیون نے مسلمانون پر ٹکس بڑھا دیا ہی۔ کیا اب اونٹنون پر سفر نہین کیا جاتا ہی؟ ہرگز نہین۔ کیا عداوۃ بعض کینہ لوگون سے دور ہوگیا؟ نہین۔ بلکہ اُسکا اُلٹا ہوگیا مرزا صاحب کے تشریف لانے سے خود مسلمانون مین تفرقہ ہوا اور ایک نیا فرقہ مرزا صاحب نے بنا دیا جو تمام مسلمانون کو کافر کہتا ہی اور اُن کے پیچھے نماز پڑھنے کو ناجائز بتاتا ہے۔

اور کیا مرزا صاحب کے آنے سے لوگ ایسے امیر ہوگئے کہ اُنکو روپیہ پیسہ کی حاجت نہ رہی اور کیا اُنکو روپے دیئے جاتے ہین اور وہ نہین لیتے؟ ہرگز نہین۔ مرزا صاحب کے تشریف لانے سے یہ سب تو کچھ نہ ہوا البتہ قحط سالی ہوئی طاعون و پلیگ ہوا لوگ قحط سالی کیوجہ سے مفلس ہوئے تباہ ہوئے۔ افسوس قادیان جسے دارالامان کہا جاتا تھا اور وہ اُسکے رسول کا تختگاہ ہی اُسمین بھی پلیگ ہوا اور حضرات مرزائی بھی مرے جسکی وجہ سے مرزا صاحب نے اپنا جلسہ بھی ایک سال بند کیا۔ ہان مرزا صاحب کی وجہ سے یہ ہوا کہ تمام آدمی پر مختلف بلائین آسمانی اور دُنیاوی آفتین نازل ہوئین۔ یہ ہی اِس کلام مین مرزا صاحب کا دوسرا جھوٹ اب تیسرا جھوٹ کو ملاحظہ فرمائیے "یہانتک کہ عرب و عجم کے اڈیٹران اخبار اور جرائد والے بھی اپنے پرچون مین بول اُٹھے کہ مکہ اور مدینہ کے درمیان جو ریل طیار ہو رہی ہی یہی اُس پیشینگوئی کا ظہور ہی جو قرآن و حدیث مین ہے" مرزا صاحب کو بتانا تھا کہ عرب اور عجم کے کن اڈیٹرون اور صاحبان جرائد نے اس پیشینگوئی کے متعلق کیا لکھا تا کہ ناظرین اُسے دیکھتے اور معلوم کرتے کہ کسطرح اِن اڈیٹرون نے اِسے

پیشینگوئی کا مصداق ٹھہرایا - اسکے سوا عرض یہ ہی کہ اگر بالفرض مان لیا جائے کہ قرآن وحدیث مین اسی پیشینگوئی کا ذکر ہی جس کو مرزا صاحب فرماتے ہین اور تمام عرب وعجم کے اخبار والے بھی انکی تائید مین اپنے پرچون مین بول اُٹھے یہ سب ٹھیک ہوا اب سوال یہ ہی کہ کیا مکہ اور مدینہ کے درمیان ریل چلی اور اونٹ بیکار ہوئے - لیکن مرزا صاحب کی قسمت پر سخت افسوس ہی کہ اسکا بھی جواب نفی مین دیا جاتا ہی یعنی اسوقت تک مکہ معظمہ اور مدینہ طیبہ کے درمیان ریل نہ چلی اور نہ اونٹ بیکار ہوئے - ریل کی پٹری آئی سب سامان جدہ پہنچا مگر مرزا صاحب کی پیشینگوئی کا یہ اثر ہوا کہ پٹری وغیرہ سارا سامان پڑا کا پڑا رہگیا یہانتک کہ مرزا صاحب دُنیا سے رخصت ہوئے اور نہ لائن طیار ہوئی نہ ریل چلی - اے کاش مرزا صاحب یہ پیشینگوئی نہ فرماتے تو خدا اسے ضرور پورا کرتا اور بیچارے حاجیون کی تکلیف رفع ہوتی - مدینہ سے دمشق سیکڑون کوس ریل چلنے لگی لیکن حجاز ریلوے لائن ابتک یونہی پڑی کی پڑی رہگئی سچ ہے ؎

قدم نامبارک ومسعود

گر بدریا رود برآرد دود

اسکے بعد مرزا صاحب صفحہ ۲ سطر ۱۱ مین لکھتے ہین "ایسا ہی خدا کی تمام کتابون مین خبر دیگئی تھی کہ مسیح موعود کے وقت مین طاعون پھیلے گی اور حج روکا جائیگا - اور ذوالسنین ستارہ نکلے گا اور ساتوین ہزار کے سر پر وہ موعود ظاہر ہوگا جو مقدر ہی جو دمشق کے شرقی سمت مین اسکا ظہور ہو اور نیز وہ صدی کے سر پر اپنے تئین ظاہر کریگا جبکہ صلیب کا بہت غلبہ ہوگا سو آج وہ سب باتین پوری ہو گئین"

**ناظرین** اس چمکتے ہوئے روشن جھوٹ کو دیکھین کہ خدا کی تمام کتابون مین ان سب آثارات کے متعلق خبر دی گئی ہی - دور نہ جاؤ قرآن شریف ہی کو لو جو ہر مسلمان دیندار کے گھر مین موجود ہے - اور خدا کی تمام کتابون مین داخل ہی - کیا آج کوئی ہی جو بتا سکے کہ قرآن مجید مین یہ آثارات مسیح موعود

چھٹا
ساتواں
آٹھواں
نواں
دسواں
گیارھواں
جھوٹ

کے لیے لکھے ہین - مین دعوے کے ساتھ کہتا ہون کہ ہرگز اوس قرآن مجید مین جو مسلمانونکے ہاتھون مین ہے یہ آثارات مسیح موعود کے لیے نہین ہین اور نہ کوئی دکھا سکتا ہے - ہان حضرات مرزائی اگران آثارات کو اُس قرآن مجید مین دکھادین تو ہوسکتا ہے جسمین انکے مرشد نے اذا العشار عطلت کو مسیح موعود کی علامت بتایا - اسمین مرزا صاحب نے چھ علامتین بتائین ہین اسیلئے اس کلام مین انکے یہ چھ جھوٹ ہوئے -

بارھوان تیرھوان جھوٹ

پھر ص۲ سطر۱۳ مین لکھتے ہین "اور میری تائید مین میرے ہاتھ پر خدا نے بڑے بڑے نشان دکھلائے آتھم کی موت ایک بڑا نشان تھا جو پیشینگوئی کے مطابق ظہور مین آیا" الخ یہان تو مرزا صاحب نے نہایت ہی دیانت اور سچائی سے کام لیا اور بڑی جرأت کو کام فرمایا بقول شخصے دروغگویم برروے تو + اولا تو کوئی معمولی نشان بھی خدا نے مرزا صاحب کی تائید مین نہین دکھایا اور بڑے نشان تو بڑی بات ہے، اگر کوئی نشان ہے تو جماعت احمدیہ اسکو پیش کرے - اگر مرزا صاحب کی پیشینگوئیان بڑے نشان ہین تو انکی چھپان مولوی ثناء اللہ صاحب نے الہامات مرزا مین خوب اوڑائین ہین آتھم کی پیشینگوئی جسکو بڑا نشان فرمایا ہے اسمین تو مرزا صاحب کی ایسی ذلت ہوئی کہ خدا دشمن کو بھی نصیب نکرے گر مرزا صاحب ہی تھے کہ زندہ رہے اسکا خلاصہ یون ہے کہ مرزا صاحب اور آتھم عیسائی سے امرتسر مین مناظرہ ہوا اور پندرہ دن تک مناظرہ رہا مناظرہ کے اختتام پر مرزا صاحب نے یہ پیشینگوئی آتھم کے متعلق کی کہ وہ پندرہ مہینہ مین مرجائیگا - وہ بوڑھا آدمی مرزا صاحب کے ہمسن تھا مرزا صاحب نے خیال فرمایا کہ اگر مرگیا تو بازی جیتی اور نہین مرا تو پھر کوئی الہام گڑھ لینگے یہ تو گھر کی کھیتی ہے چنانچہ پانچوین ستمبر ۱۸۹۴ع کو اسکی میعاد ختم ہوئی اور آتھم صحیح وسالم رہا اور ۶ ستمبر کو عیسائیون نے بڑی خوشی کی اور فیروزپور سے آتھم کو امرتسر واپس لائے اور اشتہار اور اعلان دیا بعض اشعار اسکے ناظرین کے تفریح طبع کے لیے لکھتا ہون -

پنجۂ آتہم سے مشکل ہے رہائی آپکی — توڑہی ڈالین گے یہ نازک کلائی آپکی

آتہم اب نہ ہی آکر دیکھ لو آنکھون سے خود — بات کب یہ چھپ سکے ہو اب چھپائی آپکی

اب خواہ مخواہ مرزا صاحب لکھتے ہین کہ آتہم کی موت ایک بڑا نشان تھا جو پیشینگوئی کے مطابق ظہور مین آیا۔ لیکن مرزا صاحب کا عمل تو اسپر ہی شرم چہ ...... کہ پیش مردان بیاید۔

پھر صفحہ ۳ سطر ۱۹ مین لکھتے ہین "دیکھو لیکھرام کی نسبت جو پیشینگوئی کی گئی تھی اسمین صاف بتلایا گیا تھا کہ وہ چھ برس کے اندر قتل کے ذریعہ سے ہلاک کیا جائیگا اور عید کے دن سے وہ دن ملا ہوا ہوگا وہ کیسی صفائی سے پوری ہوئی الخ"

چودہ۱۴ حوان چھوٹ

مرزا صاحب کی اِس پیشینگوئی کا خلاصہ یہ ہی کہ پنڈت لیکھرام پشاوری پر چھ برس کے اندر کوئی ایسا عذاب نازل ہوگا جو معمولی تکلیفون سے نرالا اور خارق عادت ہو اور اپنے اندر ہیبت آلہی رکھتا ہوگا۔ واقعہ یہ ہی کہ لیکھرام چُھری سے قتل کیا گیا اور ایسے واقعات ہوا ہی کرتے ہین خصوصاً پنجاب کے علاقہ مین تو ایسی وارداتین بکثرت ہوتی ہین نہ یہ معمولی تکلیفون سے نرالا ہی اور نہ خارق عادت ہو نہ اپنے اندر ہیبت آلہی رکھتا ہی۔ اگر ناظرین اسکی تفصیل دیکھنا چاہین تو الہامات مرزا صاحب صفحہ ۵۴ مین دیکھین اسپر مرزا صاحب کا یہ فرمانا کہ کیسی صفائی سے پوری ہوئی کسقدر عبرت انگیز اور شرمناک بات ہے۔

اسکے بعد مرزا صاحب مولویون کو اندھا، یہودی، عیسائی بتاتے ہوئے ایک یہودی کا قول حضرت عیسیٰ علیہ السّلام کے پیشینگویون کے نسبت نقل کرکے صفحہ ۵ سطر ۴ مین لکھتے ہین "اب بتلاؤ کہ اِس یہودی اور مولوی محمد حسین اور میان ثناء اللہ کا دل باہم تشابہ ہین یا نہین"

مجھے جناب مرزا صاحب کی ذات پر سخت افسوس ہی کہ مسیح موعود ہوکر تمام عمر مین دو چار یہودیون اور عیسائیون کو تو مسلمان نکر سکے البتہ مُسلمانون کو یہودی اور نصرانی بنا چھوڑا۔ غیر

مولوی ثناء اللہ اور مولوی محمد حسین صاحب کا دل تو یہودیوں سے جسطرح مشابہ ہی اُسے تو مین ناظرین کے فیصلہ پر چھوڑتا ہون مگر مین یہان یہ دکھاتا ہون کہ جھوٹے مدعیان نبوت اور دجالونکے حالات اکثر باہم مشابہ ہوئے چنانچہ مرزا صاحب کے پہلے جونپور مین ایک شخص شیخ محمد ۸۴۷ھ مین پیدا ہوا اُسنے چونکہ یہ سنا تھا کہ مہدی کے ہاتھ پر خلق رکن اور مقام (مکہ مین حرم محترم مین جگہ کا نام ہی) کے درمیان بیعت کرے گی اسواسطے اسنے بھی اُس مقام مین دعویٰ من اتبعنی فھو مومن (یعنی جس نے میری پیروی کی وہی مومن ہی) کا کیا اور میان نظام اور قاضی علاءالدین نے آمنا وصدقنا (ہم ایمان لائے اور تصدیق کی) بول کر جھٹ بیعت کرلی تاکہ یہ ٹوٹکا بھی ادا ہوجائے اور بولے کہ دو گواہ بس ہین - ہدیہ مہدویہ صفحہ ۳۷ -

شیخ محمد کا یہ پہلا دعویٰ مہدویت یا نبوت کا مکہ معظمہ حرم محترم مین سن نوسوایک ۹۰۱ مین ہوا ہی واپس آنے پر پھر کچھ دنون کے بعد دوسرا دعویٰ مہدویت کا سن نوسوتین ۹۰۳ ہجری مین کیا - اور تیسرا دعویٰ بڑے زور کا سن نوسوپانچ ۹۰۵ مین کیا ہدیہ مہدویہ صفحہ ۳۰ مین اس آخری دعویٰ کا حال اسطرح لکھا ہی "چونکہ مدت سے یہ مریدین شیخ کے درپے تھے کہ دعوی مہدویت کا کرو اور بار بار اسکے خواہان تھے اور شیخ ہرچند ٹالتے چلے جاتے تھے یہ لوگ تقاضا نہین چھوڑتے تھے چنانچہ بپاس خاطر اُن کے دو بار اس سے پہلے دعویٰ کیا تھا لیکن بعد اُسکے سکوت اختیار کیا تھا اسپر چندان اصرار نہ تھا اب سب نے کمال اصرار کیا شیخ بھی تیار ہوگئے اور فرمایا کہ مجکو اٹھارہ برس سے بار بار حکم خدا کا بلا واسطہ ہوتا ہی کہ دعویٰ کر مین ٹالتا چلا جاتا ہون اب مجکو حکم ہوا ہی کہ اے سید محمد دعویٰ مہدویت کہلانا ہو تو کہلا نہین تو ظالمین مین کر دون گا اسواسطے مین بصحت عقل وحواس دعویٰ کرتا ہون

اَنَا مَھْدِیٌ مُبِیْنٌ مُرَادُ اللہِ - اور اپنا چمڑا دونون اُنگلیون سے پکڑ کر کہا کہ جو کہ مہدویت اِس ذات سے منکر ہوئے وہ کافر ہی اور مین خدا سے بے واسطے احکام وغیرہ لیا کرتا ہون اور فرمان

شیخ محمد جونپوری مدعی مہدویت اور مرزا صاحب مدعی مسیحیت کا مقابلہ

حقتعالے کا ہوتا ہو کہ علم اوّلین اور آخرین کا تجکو دیا۔ اور بیان معنی قرآن اور کنجی خزانہ ایمان کی تجکو دی ہمنے تجھے جو قبول کرے وہ مومن ہو اور تیرا جو منکر ہوے وہ کافر ہو اسطرح بہت سی باتین خدائے پاک کی طرف نسبت کین خوندمیر اور تمام اصحاب کہ تین سو ساٹھ تھے اپنا عین مقصود جان کر کہا سکو اٰمَنَّا وَصَدَّقْنَا،،

اب ناظرین مرزا صاحب کے اقوال اور جونپوری کے اقوال کا مقابلہ کرکے دیکھین کہ کسقدر مشابہ ہین۔

| مرزا غلام احمد قادیانی | شیخ محمد جونپوری |
| --- | --- |
| ۱ پھر مین قریبًا بارہ برس تک جو ایک زمانہ دراز ہو بالکل اس سے بے خبر اور غافل رہا کہ خدا نے مجھے بڑی شدومد سے براہین مین مسیح موعود قرار دیا ہو اور مین حضرت عیسیٰ کے آمد ثانی کے رسمی عقیدہ پر جارہا جب بارہ برس گذر گئے تب وہ وقت آگیا کہ میرے پر اصل حقیقت کھول دیجائے تب تواتر سے اس بارہ مین الہامات شروع ہوے کہ تو ہی مسیح موعود ہو۔ اعجاز احمدی صفحہ ۶ سطر ۱۲ | ۱ اور (شیخ نے) فرمایا کہ مجکو اٹھارہ برس سے باربار حکم خدا کا بلاواسطہ ہوتا ہے کہ دعویٰ کرین ٹالتا چلا جاتا ہون اب مجکو یہ حکم ہوا کہ اے سیّد محمد دعویٰ مہدویت کھلا علا ہو۔ تو کھلا نہین تو ظالمون مین کرونگا۔ ہدیہ مہدویہ صفحہ ۳۸ سطر ۲۲ |
| ۲ اور تو ہی اس آیت کا مصداق ہے ھو الذی ارسل رسوله بالهدی و دین الحق لیظهره علی الدین کله۔ اعجاز احمدی صفحہ ۷ سطر ۳ یعنی وہ عزیز اور غالب | ۲ اور عالم میان نے استفتاے کبیر مین لکھا ہو کہ سیّد محمد جونپوری نے جم غفیر کے سامنے دعویٰ کیا کہ حکم اللہ تعالیٰ کا اس بندہ کو ہوتا ہو کہ آیت اَفَمَنْ كَانَ عَلٰى بَيِّنَةٍ مِّنْ رَّبِّهٖ آخر تک |

خدا ہی جس نے اپنے رسول کو ہدایت اور سچا دین
لیکر بھیجا تاکہ تمام ادیان باطلہ پر اُس رسول
کو فتح دے۔" اور مجھے حکم ہوا کہ فاصدع
بما تومر یعنی جو تجھے حکم ہوتا ہی وہ کھول کر
لوگون کو سنادے" اعجاز احمدی صفحہ، سطر ۱۵

۳۔ اب دیکھو خدا نے میری وحی اور تعلیم اور میری
بیعت کو نوح کی کشتی قرار دیا اور تمام انسانون کیلئے
مدار نجات ٹھہرایا۔ اربعین نمبر ۴ صفحہ ۶۔

۴۔ ماسوا اسکے یہ بھی تو سمجھو کہ صاحب شریعت
کیا چیز ہی جس نے اپنی وحی کے ذریعہ سے چند
امر ونہی بیان کیئے اور اپنی امت کے لیئے
ایک قانون مقرر کیا وہی صاحب شریعت
ہوگیا پس اس تعریف کی رو سے بھی ہمارے
مخالف ملزم ہین کیونکہ میری وحی مین امر بھی
ہی اور نہی بھی مثلاً یہ الہام قل للمؤمنین
یغضوا من ابصارھم ویحفظوا فروجھم
ذالك ازکی لھم اربعین نمبر ۴ صفحہ ۶۔

۵۔ انت منی بمنزلتہ توحیدی وتفریدی انت
بمنزلتہ ولدی۔

خاص تیری ذات کے حق مین ہی ہمنے اور مراد
لفظ من سے اھلمن کان مین خاص ذات
تیری ہی اور یہ بھی دعویٰ کیا کہ فرمان حقتعالےٰ
کا ہوتا ہی کہ آیت ثُمَّ اَوْرَثْنَا الْکِتٰبَ الَّذِیْنَ
اصْطَفَیْنَا مِنْ عِبَادِنَا آخر تک
تیری قوم کے حق مین ہی۔ الخ ہدیہ مہدویہ صفحہ ۱۱ سطر ۹
میان خوندمیر داماد و جانشین شیخ جونپوری
مکتوب ملتانی مین لکھتے ہین کہ حقتعالیٰ در کلام
خویش خبر داد ثُمَّ اِنَّ عَلَیْنَا بَیَانَہٗ اے
بلسان المھدی صفحہ ۱۱۸ سطر ۱

۳۔ تصدیق مہدویت سید جونپوری کی فرض ہی
اور انکار اُنکی مہدویت کا کفر ہی۔ ہدیہ مہدویہ صفحہ ۱۶ و ۲۰

۴۔ عقیدہ شانزدہم یہ کہ (مہدویہ) شیخ محمد صاحب
جونپوری کو نبی بلکہ رسول صاحب شریعت
تازہ جانتے ہین۔ الخ ہدیہ صفحہ ۲۳ سطر ۲۳۔
(چنانچہ) شواہد کے تیرھوین باب مین لکھا ہی کہ
مہدویت اور نبوت مین نام کا فرق ہی اور
کام اور مقصود ایک ہے ص ۲۴ سطر ۱۴۔

۵۔ عقیدہ نہم سید محمد جونپوری سوائے محمد صلی اللہ علیہ

۶ـ مگر ہم باادب عرض کرتے ہین کہ پھر وہ حَکَم کا لفظ جو
مسیح موعود کی نسبت صحیح بخاری مین آیا ہو اُسکے
ذرا معنی تو کرین ہم تو اب تک یہی سمجھتے تھے کہ حَکَم اُسکو
کہتے ہین کہ اختلاف رفع کرنیکے لیئے اُسکا حکم قبول
کیا جائے اور اُسکا فیصلہ گو وہ ہزار حدیث کو بھی
موضوع قرار دے ناطق سمجھا جائے۔ اعجاز احمدی صفحہ ۲۹ سطر ۴
ہان تائیدی طور پر ہم وہ حدیثین بھی پیش کرتے
ہین جو قرآن شریف کے مطابق ہین اور میری وحی
کے معارض نہین اور دوسری حدیثونکو ہم ردی
کیطرح پھینک دیتے ہین۔ اعجاز احمدی صفحہ ۳۰ سطر ۲۱

علیہ وسلم کے افضل ہین ابراہیم و موسیٰ و
عیسیٰ و نوح و آدم اور تمام انبیاء اور مرسلین
سے ہدیہ صفحہ ۱۷ سطر ۱۰۔

۶ـ عقیدہ ہفتم یہ کہ جو احادیث رسول خدا کے
اور تفاسیر قرآن اگرچہ کیسی ہی روایات
صحیحہ سے مروی ہون لیکن شیخ جونپور کے
بیان اور احوال سے مقابل کرکے دیکھنا
اگر مطابق ان کے احوال کے ہو وین۔
صحیح جاننا ورنہ غلط جاننا۔ ہدیہ صفحہ ۱۷ سطر ۱۹

حضراتِ ناظرین انصاف سے فرمائین کہ شیخ محمد جونپوری اور اُنکی جماعت اور جناب مرزا
غلام احمد صاحب قادیانی اور اُنکی جماعت کا دل باہم تشابہ ہین یا نہین؟ ضرور ہین۔
اور لطف یہ ہو کہ دونون ہی حضرات اپنے کو تمام انبیاء اور مرسلین سے افضل بتاتے ہین
اسکا فیصلہ مشکل ہو کہ ان دونون دجل مین فاضل کون ہو اور مفضول کون

اللھم اھد قومی فانھم لا یعلمون

پندرھوان
سولھوان
سترھوان
جھوٹ

پھر مرزا صاحب صفحہ ۵ سطر ۱۶ مین لکھتے ہین " ہان وعید کی پیشینگوئیان جیسا کہ آتھم کی
پیشینگوئی یا احمد بیگ کے داماد کی پیشینگوئی ایسی پیشینگوئیان ہین جنکی قرآن اور توریت کے رو سے
تاخیر بھی ہوسکتی ہو اور انکا التواء ان کے کذب کو مستلزم نہین کیونکہ خدا اپنے وعید کے روکنے پر اختیار
رکھتا ہو جیسا کہ مسلمانون اور عیسائیون کا یہی عقیدہ ہو کیونکہ یونس نبی کی پیشینگوئی جو عذاب کے لیئے

تھی اسکے ساتھ کوئی شرط توبہ وغیرہ کی نہین تھی تب بھی عذاب ٹل گیا کوئی مسلمان یا عیسائی نہین کہہ سکتا کہ یونسؑ جھونٹا تھا۔ دیکھو کتاب یونہ نبی ۔ اور در منثور"

اسمین مرزا صاحب تین جھونٹ بولے پہلا جھونٹ یہ ہی کہ وعید کی پیشینگوئیونمین قرآن اور توریت کے رو سے تاخیر بھی ہو سکتی ہی یہ کیسا گندہ اور بدبودار جھونٹ ہی قرآن کی کسی آیت اور توریت کے کسی باب مین ہرگز نہین ہی کہ خدا وعید کے پیش گوئیونمین وقت سے تاخیر کر دیتا ہی خصوصًا وہ پیشینگوئیان جنکو نبی اپنی نبوت کے لئے نشان قرار دے اور معیار صداقت ٹھہرا لئے۔ اگر ایسا ہی تو مین جماعت احمدیہ سے پکار کر کہتا ہون کہ وہ مرزا صاحب کے اس دعوے کو قرآن اور توریت سے ثابت کرین۔ دوسرا جھونٹ یہ ہی کہ مسلمان اور عیسائیونکا یہی عقیدہ ہی یہ بھی کسقدر سیاہ جھونٹ ہے ہرگز یہ عقیدہ کسی دیندار مسلمان کا نہین ہی بلکہ یہ عقیدہ محض مرزا صاحب اور اُنکے حواریونکا ہی۔ تیسرا جھونٹ یہ ہی کہ حضرت یونس علیہ السلام کی پیشینگوئی جو عذاب کے لئے تھی باوجود شرط توبہ وغیرہ نہونیکے بھی عذاب ٹلگیا یہ بھی سفید جھونٹ ہی۔ قرآن شریف سے نہ حضرت یونس علیہ السلام کی عذاب کے لیے کوئی پیشینگوئی معلوم ہوتی ہی اور نہ پیشینگوئی کو اپنے لئے معیار صداقت بتانا معلوم ہوتا ہی۔[1]

پھر صفحہ ۵ سطر ۲۲ مین لکھتے ہین "اب کسقدر تعجب کی جگہ ہی کہ میرے مخالف میرے پر وہ اعتراض کرتے ہین جسکے رو سے انکو اسلام ہی سے ہاتھ دھونا پڑتا ہی اگر اُنکے دلمین تقوی ہوتی تو ایسے اعتراض کبھی نہ کرتے جنمین دوسرے نبی شریک غالب ہین اور پھر تعجب یہ کہ ہزارہا پیشینگوئیون پر جو بہت صفائی سے پوری ہوگئین انپر نظر نہین ڈالتے اور اگر کوئی ایک پیشینگوئی اپنی حماقت سے سمجھ مین نہ آوے تو بار بار اسکو پیش کرتے ہین کیا یہ ایمانداری ہی اگر انکو طلب حق ہوتی تو

اٹھارہوان ۱۸ اُنیسوان ۱۹ بیسوان ۲۰ جھونٹ

[1] ناظرین اگر اسکی تفصیل دیکھنا چاہین تو فیصلہ آسمانی حصہ سوم اور تتمہ فیصلہ آسمانی حصہ اول اور تذکرہ یونسؑ مصنفہ مفتی عبد اللطیف صاحب حمانی ملاحظہ فرمائین۔

انکے لیئے طریقہ تصفیہ آسان تھا کہ وہ خود قادیان مین آتے اور رہین انکی آمد و رفت کا خرچ بھی دیدیتا
اور بطور مہمانونکے انکو رکھتا تب وہ دل کھولکر اپنی تسلی کر لیتے دور بیٹھے بغیر دریافت پوری حقیقت کے
اعتراض کرنا بجز حماقت یا تعصب کے اور کیا اسکا سبب ہوسکتا ہی' یہان بھی حضرت نے تین جھونٹ
فرمادیئے پہلا جھونٹ تو یہ ہی کہ مرزا صاحب کیطرح سے دوسرے نبیونکی پیشینگوئیان بھی جھونٹی ہوئین
اور پیشینگوئی کے جھونٹے ہونیکا جو اعتراض مرزا صاحب پر کیا جاتا ہی بعینہ وہی اعتراض اور انبیاء کرام پر بھی
ہوتا ہی یا ہوسکتا ہی لیکن مین بادب عرض کرتا ہون کہ ہرگز کسی نبی نے اپنی پیشینگوئی کو اپنے لیئے
معیار صداقت نہین ٹھہرایا اور اگر ٹھہرایا ہو تو وہ نہایت صفائی سے پوری ہوئی بخلاف مرزا صاحب کے
کہ وہ اکثر پیشینگوئیونکو اپنے معیار صداقت ٹھہرا کر کے بھی ہمیشہ تاویلات فاسدہ سے پورا کیا کرتے ہین دوسرا جھونٹ
یہ ہی کہ ہزارہا پیشینگوئیان وقت پر جو عین صفائی سے پوری ہوگئین سب مجھے سخت تعجب اور افسوس ہے
مرزا صاحب کی سمجھ اور عقل پر یا دیدہ و دانستہ تمام لوگون کے چشم بصیرت پر خاک ڈالنا چاہتے ہین یا
جھونٹ انکا شیوہ ہوگیا ہی مین دعوی کے ساتھ انکی جماعت سے کہتا ہون کہ دو چار بھی پیشینگوئیان
مرزا صاحب کی بشرطیکہ وہ صاف ہون اور صفائی سے اپنے وقت پر پوری بھی ہوئی ہون ثابت
کرین لیکن ناظرین اطمینان رکھین کہ ہرگز وہ ایسا نہین کرسکتے اور نہین کرینگے چنانچہ جب مرزا صاحب
نے قادیان کے بارہ مین پیشینگوئی کی کہ یہان طاعون نہ ہوگا اسلیئے کہ یہ اسکے رسول کا تختگاہ ہی اسیوقت
سمجھدار حضرات نے کہا کہ اب ضرور قادیان مین پلیگ ہوگا اسلیے کہ خدا جھونٹے کو رسوا کرتا ہی اور
ایسا ہی ہوا جیسا کہ الہامات مرزا مین تفصیل سے مذکور ہی - تیسرا جھونٹ یہ ہی کہ وہ خود قادیان آتے الخ
افسوس اسپر بھی مرزا صاحب پورے نہ اترے چنانچہ ۱ جنوری ۱۹۰۳ء کو مولوی ثناء اللہ صاحب قادیان
پہنچے اور مرزا صاحب کو خط لکھا کہ مین آپ کا بلایا ہوا آیا ہون مجمع مین اپنی پیشینگوئیون کو پیش کیجیے اور
جو شبہات انپر مین ظاہر کرون اسے دفع کیجیے لیکن مرزا صاحب میدان مین نہ آئے اور گھر ہی سے

کاغذی گھوڑے دوڑاتے رہے چنانچہ مولوی ثناء اللہ صاحب نے سارے خطوط اپنے اور اُنکے مع مرزا صاحب کی زبان درازی اور خُلق کو الہامات مرزا صفحہ ۱۰ مین درج کیا ہی جنمین مرزا صاحب حیرت انگیز چالاکی سے اپنی پیشینگوئیون کے پرتال سے بھاگتے ہین اور قرار پر فرار کو ترجیح دیتے ہین اور غصہ سے گالی گلوج سے اُنکی مہمان نوازی کرتے ہین جیسا کہ حالی نے اپنے اشعار مین مرزا صاحب کی اس حالت کا نقشہ دیا ہی

کبھی وہ گلے کی رگین ہین پھُلاتے + کبھی جھاگ پر جھاگ ہین منھ پہ لاتے + کبھی خوک اور سگ ہین اُسکو بتاتے
کبھی مارنے کو عصا ہین اُٹھاتے + ستون چشم بد دور ہین آپ دین کے + نمونہ ہین خُلق رسول امین کے

پھر صفحہ ۶ سطر ۱۰ مین لکھتے ہین "ایسا ہی بعض مخالفون نے حدیبیہ کے سفر پر اعتراض کیا کہ یہ پیشینگوئی پوری نہین ہوئی اور سفر طول طویل دلالت کرتا تھا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طبیعت کا رجحان اُسی طرف تھا کہ انکو کعبہ کے طواف کیلئے اجازت دیجائیگی جیسا کہ پیشگوئی تھی اسپر بعض بدبخت مرتد ہوگئے اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ چندروز ابتلا مین رہے اور آخر اس لغزش کی معافی کیلئے کئی اعمال نیک بجالائے جیسا کہ اُنکے قول سے ظاہر ہے"

یہان مین پہلے حُدیبیہ کے خواب کا اصل واقعہ لکھتا ہون اُسکے بعد ناظرین کو مرزا صاحب کے دجل اور جھوٹ کا پورا حال معلوم ہوگا۔

اصل واقعہ یون ہو کہ سن چھ ہجری مین جناب سولخدا صلی اللہ علیہ وسلم مع جماعت کثیرہ صحابہ کرام مدینہ طیبہ سے مکہ معظمہ عمرہ[1] کے قصد سے تشریف لے چلے راستہ مین حدیبیہ (ایک جگہ کا نام ہی) پہنچکر آپنے خواب دیکھا کہ ہم بے خوف و خطر مکہ معظمہ مین داخل ہوئے ہین اور زیارت بیت اللہ سے مشرف ہوئے۔ آپنے اس خواب کو صحابہ کرام سے بیان فرمایا صحابہ نے آپکے مختصر بیان سے یہ سمجھا کہ اسی سفر مین ہم لوگ مکہ مین داخل ہو کر زیارت بیت اللہ سے مشرف ہونگے۔ چونکہ صحابہ کی ایک بڑی جماعت ہتھیار بند تھی

[1] عمرہ ایک خاص عبادت کا نام ہے۔

